www.KitaboSunnat.com

اردو زبان میں ''رحمۃ للعالمین'' کو جو قبولیت حاصل ہوئی اس کی ایک وجہ تو موضوع کی شیرینی، ایمان کا تقاضا اور محبتِ رسول کا جذبہ صادقہ تھی۔ دوسری وجہ قاضی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا اخلاص، حبِ رسول میں استغراق اور اطاعتِ رسول میں انہماک کے علاوہ بیانِ سیرت میں انکسار و تواضع کے ساتھ ساتھ یہ جذبہ دعوت وہدایت تھا کہ ''رحمۃ للعالمین'' مسلمانوں میں شوقِ عمل اور غیر مسلموں کے لیے قبولِ اسلام کا ذریعہ بن جائے۔

قاضی صاحبؒ کی بے نفسی کا یہ عالم تھا کہ انھوں نے اپنے حالات نہ خود قلم بند کیے نہ کسی کو لکھوائے اور نہ کسی صاحبِ قلم نے اس طرف توجہ کی۔ اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے مولانا محمد اسحاق بھٹی کو کہ انھوں نے کمرِ ہمت باندھ کر ان کے کوائفِ حیات جمع کیے جن کے نشانِ راہ اوّل تو تھے ہی نہیں اور جو تھے وہ ادھورے اور ناکافی تھے۔

مولانا بھٹی بتوفیقہ تعالیٰ سیرت نگارِ نبوی کی سوانح لکھنے کی سعادت سے بہرہ ور ہو گئے۔ مولانا کا اندازِ تحریر بہت جاذب، رواں دواں، شستہ اور سلیس ہوتا ہے، واقعات نگاری اس طرح کرتے ہیں کہ قاری ان کے طرزِ بیان میں خود کو بہتا ہوا محسوس کرتا ہے۔ موصوف کا حافظہ اللہ تعالیٰ کی عطا اور اس کا خوب صورت اظہار ان کا کمال ہے۔ ان کے قلم سے تذکار و تراجم کا ڈھیر لگ جانے کے باعث بعض اصحابِ علم و قلم انھیں دورِ حاضر کا امام ذہبی بھی کہتے ہیں جو صحیح معلوم ہوتا ہے۔

محکمہ دلائل سے مزین متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ